صداقت اور اعلیٰ کردار کے ذریعہ دنیا میں

# اسلام پھیل گیا!

زیر سرپرستی: مولانا غلام نبی شاہ نقشبندی

مرتبہ: ڈاکٹر محمد سراج الرحمٰن

فرمائش عالیجناب ڈاکٹر سید عارف احمد صاحب
ناشر شریعت ریسرچ فونڈیشن

مکان نمبر 10-3-317 محمد مشن ماں صاحب ٹینک
حیدرآباد۔۲۸ فون: 23345061

صداقت اور اعلیٰ کردار کے ذریعہ دنیا میں

# اسلام پھیل گیا!

## مخالفین اسلام کا پروپگنڈہ
## "اسلام تلوار کے زور سے پھیلا"
## بے بنیاد۔لغو۔جھوٹی بکواس۔

**سوال: اسلام تلوار کے زور سے پھیلا؟**

**جواب :** 1400 سال سے آج تک جتنی معتبر تواریخ لکھی گئیں۔جن میں ھر مورخ نے سنہری حروف میں لکھا کہ اسلام صرف سچائی۔اچھائی اور اعلٰی کردار کی بنیاد پر ساری دنیا میں عام ہو گیا۔

☆ اسلام کے لفظی معنیٰ ہی امن و سلامتی (Peace) اور شانتی کے ہیں آپ ہر زبان کی لغط (ڈکشنری) میں دیکھ لیں۔

☆ اسلام کے تشریحی معنیٰ انسان اپنی من مانی یا من چاہی زندگی کو ترک کر کے رب چاہی زندگی اختیار کر لے۔

# اسلام میں طاقت کا استعمال کب کرنا چاہئیے؟

دنیا میں ہر آدمی امن وسلامتی قائم رکھنا چاہتا ہے جبکہ بعض شر پسند انسان اپنی خود غرضی اور ذاتی ناجائز فائدے کیلئے امن وامان اور شانتی کو درہم برہم کرنا چاہتے ہیں۔ایسی ہی ہر قسم کی بدامنی اور ظلم کو روک کر امن وامان قائم کرنے کیلئے اسلام طاقت کا استعمال کرنیکا حکم دیتا ہے۔

نوٹ : اسلام انسان پر ہی ظلم کو نہیں روکتا بلکہ حیوانات ، چرند، پرند وغیرہ ہر جاندار پر ظلم کو روکنے کا حکم کرتا ہے۔ مثلاً زراعت اور بیل بنڈی میں چلائے جانے والے جانوروں پر بھی بے جا بوجھ کو برداشت نہیں کرتا۔

## نامور غیر مسلم مورخ

DE LACY O LEARY اپنی تاریخ میں ''اسلام چوراہے پر'' کے صفحہ 8 پر سنہری حروف میں لکھتا ہے کہ ''دنیا میں لوگوں کا کہنا ہے کہ اسلام تلوار کے زور سے پھیلا اور دنیا کی نسلوں پر فتح حاصل کی'' یہ تمام جھوٹی اور من گھڑت کہانیاں ہیں۔

مسلمان دنیا کے کئی حصوں پر سیکڑوں سال حکمرانی کر چکے، جبکہ ہندوستان میں زائداز زائد ایک ہزار برس حکمران رہے اور اسپین پر 800 سال حکمران رہے اپنی حکومت کے دوران غیر مسلموں کو تلوار وغیرہ کے زور سے اسلام قبول کرنے کیلئے کبھی بھی دھمکی بھی نہیں دیئے۔ چونکہ قرآن میں سختی سے تاکید ہے کہ **لا اکراہ فی الدین ﴿ابقرہ۔256﴾**

خبردار! دین کے معاملہ میں کوئی جبر نہ کریں۔ اس کے برخلاف تاریخ عالم شاہد ہے کہ عیسائی جنگجوں نے اسپین آکر مسلمانوں کا بڑی بے رحمی اور سنگدلی کیساتھ ایسا صفایا کر دیا کہ اسپین میں ایک بھی مسلمان باقی نہ رہا جو مسجدوں میں کھلے عام اذان دے سکے۔

اس کے برعکس عرب علاقوں میں 14 ملین عرب ایسے ہیں جو عیسائی ہیں۔

مسلمان جبکہ عربستان پر 1400 سال سے حکمران ہیں صرف چند سالوں میں جبکہ

انگریزوں نے حکومت کی تھی اور چند سال فرانسیسیوں نے بھی حکمرانی کی۔آج بھی عربستان میں 14 ملین عیسائی بستے ہیں جو نسل درنسل چلے آرہے ہیں۔

**دعوت غوروفکر** : ذراغورکروکہ اگراپنی حکومتی مدت میں تلوار کے زور کا استعمال کرتے تو ایک بھی عیسائی باقی نہ رہ سکتا تھا۔

☆ ہندوستان میں ہندووں کی 80% فیصد آبادی آج بھی ہے۔

ہندوستان پرمسلمانوں نے زائدازایک ہزارسال حکومت کی جسکے قبصہ میں ہرطرح کی طاقت تھی اگر مسلمان طاقت کا استعمال کرکے اسلام پھیلاتے تو آج ایک بھی ہندوباقی نہ رہ سکتا تھا۔

**دعوت غور:** آج ہندمیں ہندووں کی 80 فیصد آبادی موجودرہناخوداس بات کاکھلاثبوت ہے کہ مسلمانوں نے اسلام پھیلانے کیلئےکبھی بھی طاقت کا استعمال نہ کیا ۔

☆ انڈونیشیا اور ملیشیا میں مسلم آبادیاں۔

انڈونیشیا اور ملیشیا دنیا کی ایسی آبادیاں
ہیں جہاں ساری دنیا سے زیادہ تعداد میں مسلمان
رہتے بستے ہیں۔ یہاں کی اکثریت مسلمانوں کی
ہے۔ ساری دنیا میں کوئی یہ تو بتائے کہ یہاں کونسی
فوج کونسے ہتیار لیکر آئی اور انڈونیشیا و ملیشیا کو فتح کیا ہو۔

☆ آفریقہ: مشرقی بندرگاہ

East Coast of Africa

ساری دنیا اچھی طرح جانتی ہیکہ آفریقہ کے
مشرقی ساحل پر اسلام بڑی تیزی سے پھیلا۔
ہم یہاں بھی یہی سوال کرتے ہیں کہ آفریقہ
کے مشرقی بندرگاہ (ساحل) پر

## اسلام کونسی طاقت سے پھیلا؟

اس کا صاف جواب ہے کہ اسلام اپنی صداقت اور
اچھائیوں کی بنیاد پر تیزی سے عام ہوگیا۔

☆ تھوماس کارلئل : THOMAS CARLYLA

نامور مورخ تھوماس کارلئل (نامور غیر مسلم)

مورخ اپنی تاریخ "ہیروس اور ہیرو کی عبادت"
HEROS & HERO WORSHIP میں لوگوں کی
اس غلط فہمی کی طرف توجہ دلاتا ہے۔

## اسلام کیونکر پھیلا؟

اسلام اپنی صداقت اور اعلیٰ کردار کی بنیاد پر عام ہوا۔

☆ دنیا کے مذاہب کا 50 سالہ سروے
1934ء تا 1984ء ریڈرس کے
ڈائجسٹ "المنک" ALMANAC سالانہ بک
1986ء کے اعداد شمار کے مطابق دنیا کے بڑے
مذاہب کی تعداد میں اس 50 سال کے دوران
مسلمان 235 فیصد اضافہ ہوئے ہیں۔ جبکہ عیسائی
صرف 47 فیصد ہی اضافہ ہوئے۔ اس لحاظ سے
2020ء میں اسلام کی سب سے بڑی آبادی ہو جائیگی۔

دعوت غور! 1934ء تا 1984ء اس نصف صدی
کے دوران کونسی ایسی جنگیں ہویں جسکی بنیاد پر
مسلمانوں کی تعداد میں غیر معمولی اضافہ ہوا۔ پس
اسلام اپنی ابدی اور دائمی سچائی اور اچھائی کی بنیاد پر عام
ہو رہا ہے۔ اور عام ہوتا رہیگا۔ اس عظیم انقلابی حقائق پر

مخالفین اسلام کو بھی قائل ہونا پڑے گا۔

☆ U.S.A & U.K وغیرہ میں اسلام کی انقلابی ترقی۔ مغربی ممالک بالخصوص امریکہ اور یورپ میں اسلام سب سے زیادہ تیزی سے پھیل رہا ہے۔

## مخالفین اسلام سے دوٹوک سوال؟

مغربی ممالک میں وہ کونسی تلوار چل رہی ہے جس سے اسلام تیزی سے پھیلتا جا رہا ہے۔ یقیناً ہر سنجیدہ آدمی کو یقین کر لینا پڑیگا کہ اسلام اپنی صداقت کی بنیاد پر پھیل رہا ہے۔

## ڈاکٹر جوزف آدم پیرسن
## Dr. JOSEPH ADAM PEARSON

عیسائی دانشور ڈاکٹر جوزف آدم پیرسن سچ کہتے ہیں کہ لوگ جو یہہ خدشہ کا اظہار کر رہے ہیں کہ ایک دن عربوں کے ہاتھ

میں نیوکلیر بم چلا جائیگا جبکہ وہ سمجھنے سے قاصر ہیں کہ یہہ پہلے ہی ان کے ہاتھوں میں آ گیا ہے اسی دن جس دن پیغمبر اسلام محمد رسول اللہ ﷺ (۱۵/جون 1569ء) میں پیدا ہوئے تھے۔

سچائی اور اچھائی کا ایٹم بم (اسلام) کی بنیاد پر ہی مسلمان ساری دنیا میں سر بلند ہو گئے تھے۔ پھر اسلامیات کی ناقدری اور غفلتوں کی وجہ سے پھر مسلمان انتہائی پستی میں آ گئے۔ **خوشخبری** : آج بھی اللہ تعالیٰ بشارت عطا فرما رہا ہے کہ **ولا تھنوا ولا تحزنوا وانتم الاعلون ان کنتم مومنین**

(آل عمران۔139)

ترجمہ: تم نہ سستی کرو اور نہ غمگین ہو تم ہی غالب رہو گے اگر تم ایمان دار ہو۔

**مطلب :** مسلمان اگر آج بھی اپنے ایمان پر قائم ہو جائینگے تو یقیناً انہیں سرفرازی اور سربلندی نصیب ہوگی۔ جیسا کہ علامہ اقبال نے کہا۔

**وہ زمانہ میں معزز تھے مسلمان ہوکر**
**اور تم خوار ہوئے تارک قرآن ہوکر**

آج ہم میڈیا ہی کی اطلاعات کی بنیاد پر مغربی ممالک وغیرہ میں فروغ اسلام کے چند نامور لوگوں کے اسلام قبول کرنے کا ٹھوس ثبوت پیش کر رہے ہیں۔

☆ باکسنگ کی دنیا کا بے تاج بادشاہ محمد علی کلے جو مسلسل 40 سال تک ٹاپ کا باکسر بنا رہا اور وہ آج بھی اسلام کا نامور مبلغ بنا ہوا ہے۔ (کیشش کلے) جو عیسائی تھے ان کو کونسی تلوار کے زور سے محمد علی کلے بنایا گیا ؟

1976ء میں لندن کے **کیاٹ اسٹونیس** اسلام قبول کر کے **یوسف اسلام** بن گئے۔ اپنی پوری زندگی اور پوری جائداد اسلام کی تبلیغ کیلئے وقف کردئے۔ (بحوالہ روزنامہ سیاست 26/نومبر 1999ء سنڈے اڈیشن)

امریکی باکسر مائیک ٹائیسن نے ان کے امریکی ہم پلہ لو سواریز کو ہیمپڈن پارک ساکر اسٹیڈیم میں باکسنگ کے مقابلہ میں صرف 38 سیکنڈ کے وقفہ میں زمین چٹادی۔

1993ء **مائک ٹائسن** ورلڈ ہیوی ویٹ چمپین،

پولیس انڈیانا جیل میں اسلام قبول کر کے ملک عبدالعزیز بن گئے

24/مارچ 1995ء میں جیل سے رہائی

2002ء مشہور اعالم صحافی **وائیوان ریڈلی (مریم)** برطانیہ طالبان جیل میں اسلامی کردار سے متاثر ہو کر اسلام قبول کر لی۔ اب وہ اسلام کی تبلیغ کر رہی ہیں۔

**ایمان کی حرارت**...... نارتھ امریکہ کی اسلامی سوسائٹی کی نو منتخبہ صدر انگرید میکسن اپنے انتخاب کے بعد

چہارشنبہ ۳۰/اگسٹ ۲۰۰۶ء منصف روزنامہ

## سفیر اٹلی مشرف بہ اسلام

پچھلے ہفتے ریاض میں اٹلی کے سفیر برائے سعودی عرب مسٹر ٹورناٹو کارڈیلی (Tornato Cardeilli) نے اسلام قبول کیا۔ سفارت خانہ اٹلی سے جاری ایک پریس نوٹ کے مطابق سفیر اٹلی ٹورناٹو نے ریاض کے ایک دعوت و تبلیغ سنٹر پر شیخ نور ابن ناصر کے ہاتھ پر 15 نومبر کو باضابطہ طور پر اسلام قبول کیا۔ 59 سالہ ٹورناٹو جو بڑی روانی سے عربی بولتے ہیں نے طویل عرصہ اسلام کا مطالعہ کیا۔ وہ سعودی عرب میں نومبر 2000ء سے بحیثیت سفیر برسر خدمت ہیں۔ اپنی 34 سالہ سفارتی خدمت میں انہوں نے سوڈان، شام، عراق، لبیا، البانیہ اور تنزانیہ میں خدمات انجام دیں۔

بی بی سی لندن کے اکلوتے بیٹے جوناتھن اسلام قبول کر کے **یحیٰ** بن گئے ۱۹۹۹ء سیاست

مائیکل ڈیوڈ شیپرا اپنے خاندان کے ساتھ اسلام قبول کر کے **یوسف الخطاب** بن گئے (نیویارک)

## مائکل جیکسن مشرف بہ اسلام!!!

نیویارک۔ 19 دسمبر (ایجنسیز)۔ عالمی شہرت یافتہ پاپ سنگر مائیکل جیکسن مشرف بہ اسلام ہوگئے ہیں جس کے بعد امریکی انتظامیہ نے ان کے خلاف رسوا کن مہم چھیڑ دی ہے اور حال ہی میں ان پر بچوں کے ساتھ زیادتی کے الزامات عائد کیے گئے ہیں۔ نیویارک پوسٹ نے باوثوق ذرائع کے حوالے سے یہ اطلاع دی ہے کہ مائیکل جیکسن سیاہ فام مسلمانوں کی تنظیم کے رکن بن گئے ہیں جس کی قیادت لوئی فرح خان کرتے ہیں۔ پاپ میوزک شہنشاہ نے اپنا نام بدل کر جیاک ایکس رکھ لیا ہے اور تنظیم کے سرکردہ ارکان نے جیکسن کو ترغیب دی کہ محترم فرح خان کے ساتھ کام کریں۔ اس طرح وہ سیاہ فام مسلمانوں کیلئے کام کرنے پر آمادہ ہوگئے ہیں۔ دریں اثناء پاپ سوپر اسٹار مائیکل جیکسن پر بچوں کے ساتھ زیادتی کے سنگین الزامات عائد کیے گئے ہیں جس کی وجہ سے انھیں جیل کی سزا بھی ہو سکتی ہے۔ ڈسٹرکٹ اٹارنی ٹام اسنیڈن نے کل سانتا ماریہ میں بتایا کہ جیکسن پر بچوں کے ساتھ زیادتی کے 7 الزامات اور نابالغوں کو شراب پلانے کے دو الزامات عائد کیے گئے ہیں۔ یہ الزامات ثابت ہونے پر بالترتیب انھیں تین تا 8 سال اور 16 تا